اقرار کرتے ہیں کہ بندہ اپنے تمام اعمال اور اقرار و معرفت کے ساتھ مخلوق ہے۔
[۳۸۰] مسئلہ، اہل ایمان میں سے کسی انسان کو علم توحید [۳۸۱] کے مسائل دقیقہ میں کوئی اشکال یعنی اشتباہ ہو اس پر فی الحال [۳۸۲] واجب ہے کہ اجمالی طور پر اس بات کا اعتقاد کرے جو اللہ کے نزدیک صواب و درست ہے، یہاں تک کہ کسی عالم کو پائے تو اس سے پوچھے اور اسے عالم کی جستجو میں تاخیر کا اختیار نہیں، اور وہ اس مسئلہ میں توقف کی وجہ سے، یعنی ان احوال کی معرفت میں تردد کے سبب اور عالم سے سوال کے ذریعہ حق کی تلاش نہ کرنے کے سبب معذور نہ ہوگا، لہٰذا فی الحال کافر ہو جائے گا (۳۸۳) اگر مستقبل میں ٹھیک عقیدہ بیان کرنے میں توقف کرے، اس لئے کہ توقف شک کا موجب ہے [۳۸۴]، اور ایسی بات میں شک جس کا اعتقاد کرنا فرض ہے انکار کی طرح ہے، اور اسی لئے علماء نے ہمارے اصحاب میں سے [۳۸۵] ثلجی کے قول کو باطل کہا جب ثلجی نے کہا اقول: جو بات

---

[۳۸۰] اب اگر تم کہو کہ اقرار و معرفت دونوں حقیقت ایمان سے خارج ہیں ایمان کی ماہیت تو اذعان ہے پہلے گزر چکا کہ اذعان کا وجود معرفت کے بغیر نہیں ہوتا تو معرفت کا حادث ہونا اذعان کے حدوث کا یقیناً موجب ہے۔ ۱۲

[۳۸۱] اس سے مراد مطلقاً علم عقائد ہے اس لئے کہ تمام معتقدات میں حکم اسی طرح ہے۔ ۱۲

[۳۸۲] تو اپنے جی میں کہے کہ میں نے اس پر عقیدہ رکھا جو اللہ کے نزدیک اس مسئلہ میں حق ہے۔ ۱۲

[۳۸۳] اگر مسئلہ ضروریات دین میں سے ہو۔ ۱۲

[۳۸۴] یعنی شک کو برہان "انی" سے ثابت کرتا ہے اگرچہ وہ شک کا موجب بفتح جیم (معلول) ہے تو برہان "لمی" کے اعتبار سے، اور لفظ موجب کو متن میں بفتح جیم قرار دینا مناسب نہیں اس لئے کہ کسی شی کا موجب بالفتح ایسا نہیں کہ اس کا وجود وجود شی کا مستلزم ہو اس لئے کہ موجبات کا متعدد ہونا ممکن ہے۔ ۱۲

[۳۸۵] یعنی فروع میں ہمارے اصحاب حنفیہ میں سے ہے نہ کہ اصول میں، اس لئے کہ اس کا شمار معتزلہ میں ہے۔ ۱۲ امام اہلسنت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(قرآن میں ائمہ کے درمیان) متفق علیہ ہے میں اس کو مانتا ہوں، اور وہ یہ کہ قرآن اللہ تعالیٰ کا کلام ہے اور میں یہ نہیں کہتا کہ: وہ مخلوق ہے، یا قدیم ہے۔ یہ محفوظ کرلو۔

اور علم توحید کے مسائل دقیقہ سے مراد وہ اشیاء ہیں جن میں شک وشبہہ ایمان کے منافی ہے اور اللہ کی ذات وصفات پر یقین کا معارض ہے اور احوال [۳۸۶] آخرت میں سے مومن بہ (جس پر ایمان لایا جائے) کی کیفیت کی معرفت کا معارض ہے، تو امام اعظم کا بعض [۳۸۷] احکام میں توقف کرنا منافی یقین نہیں، اس لئے کہ وہ احکام دین اسلام کے احکام شرعیہ میں ہیں تو علم احکام (یعنی مسائل فقہیہ) میں اختلاف رحمت ہے [۳۸۸] اور علم توحید اور اصول اسلام میں اختلاف بدعت وگمراہی ہے، اور علم احکام (مسائل فقہیہ) میں خطا مغفور ہے، بلکہ خطا کرنے والا مجتہد اپنی خطا پر ماجور ہے، علم کلام میں خطا، اس کے برخلاف ہے اس لئے کہ یہ خطا (کبھی) کفر اور (کبھی) گناہ ہے اور خطا کرنے والا اس خطا میں (مطلقاً) مستحق سزا ہے یہ وہ ہے جس کا افادہ امام اعظم [۳۸۹]

---

[۳۸۶] عربی متن میں "باحوال آخرتہ" ملا علی قاری کی شرح میں یوں ہی ہے اور شاید "با" حرف جر من کے معنی میں ہے یعنی احوال معاد میں سے جن باتوں پر ایمان لایا جاتا ہے ان کی کیفیت کی معرفت۔۱۲

[۳۸۷] جیسے ختنہ کا وقت اور اس کے علاوہ دوسرے مسائل جن کی گنتی سات مسئلوں تک پہنچ گئی، اور میں نے ردالمحتار میں ان کا شمار کیا۔۱۲

[۳۸۸] اس لئے کہ مذہب غیر کی تقلید ضرورت کے وقت بشرط معلوم جائز ہے، اور مشکل کے وقت یہ آسانی علماء امت کے اختلاف سے ہی آئی۔۱۲

[۳۸۹] ہمارے سردار ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ دعا بہ آمین۔ (اللہ ان سے راضی ہو اور ان کے وسیلے سے ہم سے بھی راضی ہو) ۱۲ امام اہلسنت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

نے "فقہ اکبر" میں اور ملا علی قاری نے اسکی شرح میں فرمایا۔

اور یہی اس کتاب کا خاتمہ ہوا اور اس باب کو بند کرنے کی اسی پر ابتداء ہو اور جن ابواب سے پردے اٹھتے ہیں یہاں سے وہ کھلیں، رحمٰن کی مدد سے جس نے عرش پر استویٰ فرمایا، اور اس کی مدد سے جس کا جلوہ محبوب سے قریب ہوا، پھر اس نے تنزل فرمایا، تو دو کمانوں کے بمقدار بلکہ اس سے بھی زیادہ قریب ہو گیا۔

وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العلمین وصلی الله تعالیٰ علیٰ خیر خلقه محمد و آله واصحابه اجمعین۔

